اساتذہ، طلبہ، درجات، شعبہ جات اور دوسرے عملہ کی تعداد بہت محدود کرنی پڑے گی۔ خود حضرت مفتی اعظم ہند رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے عہد میں بھی کچھ علما کو ضرورت کے تحقق کا احساس ہونے لگا تھا۔ اور اب تو عام طور پر مدارس اس میں مبتلا بھی ہو چکے ہیں۔ اس لیے ضرورت محسوس ہوئی کہ آج کے بدلے ہوئے حالات میں ایک بار پھر اس مسئلے پر غور کر لیا جائے۔ درج ذیل سوالات کی روشنی میں مسئلے کی تنقیح ہو سکتی ہے۔

**(۱)** کمیشن پر چندے کا یہ معاملہ کس عقد شرعی کے تحت آتا ہے اور سفرا کی شرعی حیثیت کیا ہے؟

**(۲)** کیا آج کے دور میں ضرورت شرعیہ متحقق ہو چکی ہے جس کی بنا پر چندے کے کمیشن میں "قفیز طحان" مباح ہو جائے؟

**(۳)** اور کیا بہر حال یہاں اس امر کی گنجائش ہے کہ اگر بہ وقت معاہدہ یہ صراحت کر دی جائے کہ اجرت وصول کی ہوئی رقم سے نہ دیں گے تو اجارہ جائز ہو جائے گو کہ بعد میں اجرت اسی عطیہ کی رقم سے یا بعد حیلہ شرعیہ زکاۃ وغیرہ صدقات واجبہ کی رقم سے یا دوسرے کی وصول کردہ رقم سے یا ان کے سوا کسی اور رقم سے دی جائے؟

**(۴-الف)** اگر قاضی شریعت یا اعلم علماے بلد دیانت دار محصلین کو بحیثیت عامل مقرر کر دے تو کیا وہ "عامل شرعی" ہوں گے جو مصارف زکاۃ سے ہیں؟

**(ب)** اگر جواب اثبات میں ہو تو سوال نمبر ۱-۲ کے مطابق کمیشن کو مباح مان کر اسی کو جاری رکھنا زیادہ مناسب ہوگا یا عامل کا تقرر کر کے اصل منصوص طریقے کو اختیار کرنا زیادہ مناسب ہوگا؟

**(۵)** اور بہر حال اجیر یا عامل اپنی وصول کردہ زکاۃ یا عطیہ سے کچھ رقم اپنے طور پر خرچ کر لے تو کیا زکاۃ ادا ہو جائے گی؟ اور بہر حال اجیر یا عامل کے لیے کیا حکم ہے؟

محمد نظام الدین رضوی
خادم اشرفیہ





بسم اللہ الرحمن الرحیم

الحمد للہ العزیز الرحمٰن☆ الذی خلق الانسان و علّمہٗ البیان☆ والصلاۃ والسلام علیٰ سید الانس و الجان☆ و علی السابقین الاولین من المھاجرین والانصار☆ و الّذین اتبعوھم باحسان☆ رضی اللہ عنھم و رضوا عنہ☆

## جوابات

**جواب (۱)**:۔ کمیشن یعنی ۲۵/۳۰ر فی صد پر چندے کی وصولی کے تعلق سے سُفرا اور مدارس کے درمیان جو معاہدہ ہوتا ہے وہ شرعی نقطۂ نظر سے اجارہ ہے، وہ بھی اجارہ کی ایک خاص قسم "اِجارہ علی العمل"، یعنی کام پر معاوضہ کا معاہدہ۔

"اجارہ علی العمل" اس لیے ہے کہ اس معاہدہ میں اجرت کام کے لحاظ سے مقرر ہوتی ہے۔ مثلاً سو روپے کی وصولی پر بیس یا تیس روپے یعنی بیس فی صد یا تیس فیصد۔ جیسے اسی وجہ سے درزی اور دھوبی وغیرہ کے اجارہ کو فقہانے "اجارہ علی العمل" سے شمار کیا ہے۔

درزی اور دھوبی وغیرہ کی طرح سے کمیشن پر وصولی کرنے والا سفیر بھی کسی خاص وقت میں کسی خاص مدرسہ یا تنظیم کا ہی چندہ کرنے کا پابند نہیں ہوتا، بلکہ وہ ایک ساتھ دو یا اس سے زیادہ مدارس کا چندہ بھی کر سکتا ہے۔ اس لیے کمیشن پر چندہ کرنے والا سفیر فقہی اصطلاح کے مطابق "اجیر مشترک" ہوتا ہے جب کہ ماہانہ تنخواہ پر چندہ کرنے والا "اجیر خاص" کہلاتا ہے۔

البتہ سفرا کا یہ اجارہ دو طرح سے فاسد و ناجائز ہے۔

**ایک** تو اس وجہ سے کہ یہ قفیز طحان کے حکم میں ہے جیسا کہ حضور مفتی اعظم ہند رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ سے منقول ہے۔

**اور دوسرے** اس وجہ سے کہ اس اجارے میں کام کی مقدار اور اس کی

اجرت مجہول ہوتی ہے۔ پہلی ''وجہِ فساد'' پر گفتگو جواب نمبر ۳ و ۴ میں آرہی ہے۔ اس لیے ہم یہاں صرف دوسری ''وجہِ فساد'' پر بحث کریں گے۔

**وصولی اور اجرت کی جہالت پر بحث**: اجارہ علی العمل کے صحیح ہونے کے لیے یہ ضروری ہے کہ کام اور اجرت دونوں کی مقدار معلوم ہو۔ اور یہاں نہ کام کی مقدار معلوم ہے اور نہ ہی اجرت کی۔ کیوں کہ ایک سفیر کی وصولی کتنی ہوگی، اس کا زیادہ سے زیادہ ایک تخمینہ کیا جاسکتا ہے مگر اس کی صحیح میزان وقت عقد نہیں بتائی جاسکتی اور جب صحیح میزان کا علم نہ ہوگا تو اس کا کمیشن مثلاً ۳۰ فی صد بھی معلوم نہ ہوگا اور فقہی مسلمات کے مطابق صرف کام یا اجرت کی مقدار مجہول ہو تو اجارہ ناجائز وفاسد ہوتا ہے تو کمیشن پر وصولی کا یہ اجارہ بدرجۂ اولیٰ ناجائز وفاسد ہوگا کہ یہاں کام اور اجرت دونوں کی مقدار مجہول ونامعلوم ہے۔ درمختار میں ہے:

"تفسُدُ الإجارة بالشّروط المخالفة لمقتضی العقد فکلّ ما أفسَدَ البیعَ یُفسِدها کجھالة ماجور أو أجرة أومدّةٍ أوعملٍ .اھ. (۱)

جو شرطیں تقاضاے عقد کے خلاف ہوں ان سے اجارہ فاسد ہو جاتا ہے۔ لہٰذا جو شرط بیع کو فاسد کر دیتی ہے وہ اجارہ کو بھی فاسد کر دیتی ہے۔ مثلاً جو چیز اجرت پر دی جائے، اس کا معلوم نہ ہونا یا اجرت کی مقدار یا اجارہ کی مدت یا کام کی نوعیت یا مقدار کا معلوم نہ ہونا (اجارہ کو فاسد کر دیتا ہے)۔ (م ساجد)

یہی وجہ ہے کہ ہمارے فقہاے کرام نے عامل کے حق المحنت کو اجرت کے بجاے ''کفایت''، یعنی ''اعانت بہ قدر گزارہ'' کے نام سے موسوم کیا۔ یہ الگ بات ہے کہ اس کو اجرت سے خاصی مشابہت حاصل ہے۔

اس کی تشریح مختصراً یہ ہے کہ زکاۃ وغیرہ صدقات کے سرکاری محصل ''عامل'' کو بہ قدرِ عمل حق المحنت دینے کا حکم ہے۔ یعنی اتنی مقدار جو وصولی کے دنوں میں اس کے اور

(۱) الدر المختار علیٰ ھامش رد المحتار، ص:۳۲، ج:۵، أوائل باب الاجارة الفاسدة.





اس کے اعوان وانصار کے اوسط گزارے کے لیے کافی ہو۔ ظاہر ہے کہ یہ مقدار مجہول ہے۔

اور امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ کے ایک قول پر عامل کو اس کی وصولی کا (ثُمُن $\frac{1}{8}$) دیں گے۔ جسے آج کی بول چال میں یہ بھی کہہ سکتے ہیں کہ اس کا کمیشن ساڑھے بارہ فی صد ہوگا اور ظاہر ہے کہ یہ بھی مجہول ہے کیوں کہ جب یہی نہیں معلوم کہ اس کی وصولی کتنی ہوگی تو اس کا کمیشن بدرجۂ اولیٰ نامعلوم ہوگا۔

اس لیے دونوں مذاہب میں عامل کے حق المحنت کو اجرت نہیں مان سکتے۔ کیوں کہ شریعت طاہرہ نے جب اجرت کے مجہول ہونے کی صورت میں عقد اجارہ کو ناجائز وفاسد قرار دیا ہے تو اجرت کی حیثیت سے ''قدرِ عمل'' اور "ثُمن "($\frac{1}{8}$) کی اجازت کیسے دے سکتی ہے۔ لہٰذا یہ اجرت نہیں ہے بلکہ ''کفایت'' ہے جس میں جہالت بھی گوارا کی جاتی ہے۔ امام علاء الدین ابوبکر بن مسعود کاسانی رحمۃ اللہ علیہ نے اپنی جلیل الشان تصنیف "بدائع الصنائع" میں اس مسئلے کی وضاحت ان الفاظ سے فرمائی:

"وأمّا العاملون علیھا: فھم الّذین نصبھم الامام لجبایة الصّدقات واختلف فیما یُعطَون. قال أصحابُنا: یُعطیھم الإمام کفایتھم منھا. وقال الشافعی: یعطیھم الثُمُن. وجه قوله: أنّ اللّٰه تعالیٰ قسّم الصدقاتِ علی الاصناف الثمانیة. منھم

**عاملین** سے مراد وہ ہیں جنھیں بادشاہِ اسلام نے صدقات کی وصولی کے لیے مقرر کیا ہو۔ انھیں کتنا دیا جائے اس سلسلے میں فقہا کے درمیان اختلاف ہے۔ احناف کا قول یہ ہے کہ بادشاہِ اسلام انھیں اس میں سے اتنا دے، جو وصولی کے دنوں میں ان کے مناسب گزارے کے لیے کافی ہو۔ اور امام شافعی علیہ الرحمہ کا قول یہ ہے کہ انھیں ان کی وصولی کا آٹھواں حصہ دے۔

امام شافعی علیہ الرحمہ کی دلیل یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ نے صدقات کو آٹھ قسموں میں تقسیم فرمایا

العاملون عليها فكان لهم منها الثُمُن ولنا: ان مايستحقهٗ العامل انما يستحقه بطريق العمالة لا بطريق الزّكاة بدليل أنّه يُعطىٰ وان كان غنيًّا بالإجماع ولو كان ذلك صدقة لماحلت للغني. ............ دلّ أنه انما يستحق بعمله لكن علىٰ سبيل الكفاية لهٗ ولأ عوانِهٖ لا على سبيل الأجرة لأنّ الاجرة مجهولة. أمّا عندنا فظاهر لأنّ قدر الكفاية له ولاعوانه غير معلوم، وكذا عنده لأنّ قدر مايجتمع من الصدقات بجبايته مجهول فكان ثُمُنُهٗ مجهولاً لامحالة وجهالةُ أحد البدلين يمنع جواز الاجارة

ہے۔ انھیں میں ایک قسم عاملین کی بھی ہے تو ان کے لیے صدقات کا آٹھواں حصہ ہوگا۔

احناف کی دلیل یہ ہے کہ عامل جو پاتا ہے وہ حق المحنت کی حیثیت سے پاتا ہے، زکاۃ کی حیثیت سے نہیں پاتا ہے اس لیے کہ اس مسئلہ پر اجماع ہے کہ عامل کو حق المحنت دیا جائے گا اگر چہ وہ مال دار ہو۔ اگر عامل کو ملنے والا مال صدقہ ہوتا تو غنی کے لیے اس کا لینا حلال نہیں ہوتا۔ (اگو کوئی شخص مالِ زکاۃ بذاتِ خود بادشاہِ اسلام کے پاس پہنچا دے تو عامل اس میں سے کچھ نہیں پائے گا) یہ اس بات کی دلیل ہے کہ عامل وصولی کرنے ہی کی وجہ سے کچھ پانے کا حق دار ہوتا ہے۔ لیکن یہ عامل اور اس کے معاونین کے مناسب خرچ کے لیے ہوتا ہے، بطور اجرت نہیں ہوتا، اس لیے کہ اجرت مجہول ہے۔

اجرت کا مجہول ہونا ہمارے نزدیک بالکل ظاہر ہے، اس لیے کہ وصولی کے دنوں میں عامل اور اس کے معاونین کا کتنا خرچ ہوگا یہ معلوم نہیں ہے اور ایسا ہی امام شافعی علیہ الرحمہ کے نزدیک بھی ہے۔ اس لیے کہ عامل کی وصولی سے کتنا مال جمع ہوگا، معلوم نہیں ہے تو اس کا آٹھواں حصہ بھی معلوم نہیں ہو سکتا۔ اور





فجهالة البدلين جميعا أولى. فدلّ أن الاستحقاق ليس على سبيل الاجرة بل علىٰ طريق الكفاية له ولأعوانه لاشتغاله بالعمل لأصحاب المواشى فكانت كفايته فى مالهم. اھ. ملخصًا. (١)

اگر کام یا اجرت میں سے کوئی ایک مجہول ہو تو اجارہ ناجائز ہوتا ہے، تو جب دونوں مجہول ہوں تو اجارہ بدرجۂ اولیٰ ناجائز ہوگا۔

اس سے پتہ چلا کہ عامل کا پانا بطورِ اجرت نہیں ہے بلکہ عامل اور اس کے معاونین کے مناسب خرچ کے لیے ہے۔ اس لیے کہ وہ مال داروں کے کام میں مشغول ہے تو اس کا مناسب خرچ انھیں کے مال میں سے ہوگا۔ (م۔ساجد)

اس تفصیل سے یہ امر منقح ہو کر سامنے آ گیا کہ وصولی کا ثُمن یعنی آٹھواں حصہ (١/٨) اجرت مقرر کرنا ناجائز ہے اور اس کی وجہ سے اجارہ فاسد ہوگا۔ لہذا آج کے زمانے میں صدقات کی وصولی پر کمیشن کا رائج اجارہ بھی ناجائز و فاسد ہوگا۔ البتہ وصولی مکمل ہونے کے بعد کام کی مقدار بھی معلوم ہو جاتی ہے اور اجرت بھی، اس لیے اجرتِ مثل سفیر کے حق میں حلال وطیب ہوگی۔ اگر چہ اصل عقد ناجائز و فاسد تھا۔ (٢)

---

(١) بدائع الصنائع، ص:٤٤، ج:٢، فصل وأمّا الذى يرجع إلى المؤدّىٰ اليه من كتاب الزكوٰة

(٢) فتاوىٰ رضویہ میں پراویڈنٹ فنڈ کے تعلق سے ہے:

شرعاً اگر چہ یہ صورت اجارۂ فاسدہ ہے کہ ایک جز و اجرت ایک مدت مجہولہ کے لیے مؤجل کیا گیا، کیا معلوم کہ ختم ملازمت کب ہو اور اجل مجہول سے مؤجل کرنا مفسد بیع و اجارہ ہے جس کے سبب عقد فاسد و گناہ ہو جاتا ہے،......... رد المحتار میں ہے:

فى الزاهدى باعهٗ بثمنٍ نصفهٗ نقدٌ ونصفهٗ اذا رجع من بلد كذا فهو فاسد ، مگر اجارۂ فاسدہ میں بھی بعد استیفاے منفعت، اجرت کہ یہاں وہی اجر مثل ہے، واجب ہو جاتی ہے، اور وہ اجیر کی ملک ہے۔ درمختار میں ہے:

حكم الفاسد وجوب اجر المثل بالاستعمال، بلکہ منیہ وقنیہ و جامع الرموز و محیط و غرر الافکار وغیرہا کی رو سے اس ملک میں خبث بھی نہیں ہوتا۔ اجیر کے لیے طیب ہوتی ہے اگر چہ اصل عقد گناہ و فاسد تھا۔ رد المحتار میں ہے:

(باقی اگلے صفحہ پر)

## فساد سے بچنے کی صورتیں

یہاں فسادِ عقد سے بچنے کی تین صورتیں ہوسکتی ہیں۔

**(الف)** پہلی صورت یہ ہے کہ کمیشن پر وصولی کو عقد اجارہ نہ مانا جائے بلکہ اسے بھی ''کفایت واعانت'' قرار دیا جائے جیسا کہ عامل کے حق المحنت کو کفایت واعانت قرار دیا گیا ہے۔

مگر یہ توجیہ اس لیے ناقابل قبول ہے کہ عامل کو قرآن حکیم نے زکاۃ کے مصارف سے شمار کیا ہے اور اسے مالِ زکاۃ دینے کی اجازت دی ہے۔ جیسا کہ ارشاد باری ہے: ''وَالْعَامِلِیْنَ عَلَیْهَا'' اس لیے اسے ایسے نام وعقد سے موسوم کریں گے جو شریعت کے اصول وفروع سے متصادم نہ ہو۔

اس کے برخلاف مدارس کے سفرا شرعی نقطۂ نظر سے ''عامل'' نہیں ہیں، نہ ہی کتاب وسنت میں انھیں زکاۃ کے مصارف سے شمار کیا گیا ہے اور نہ ہی ان کے لیے حق المحنت کی اجازت دی گئی ہے۔ اس لیے مدارس اور سفرا کے باہمی معاہدہ کو عقد اجارہ نہ ماننے کی کوئی وجہ نہیں ہے۔ جب کہ اس پر اجارہ کی تعریف پورے طور پر صادق آرہی ہے۔

**(ب)** فسادِ عقد سے بچنے کی ایک صورت یہ بتائی گئی ہے کہ مدارس دینیہ کی بقا، استحکام اور فروغ کے لیے کمیشن پر چندہ کی ضرورت شرعیہ پائی جاتی ہے مگر حضرت مفتی اعظم ہند علامہ شاہ مصطفیٰ رضا نوری علیہ الرحمۃ والرضوان ضرورت کے تحقق کا انکار فرماتے تھے۔ آپ کی دلیل یہ تھی کہ مدرسہ مظہر الاسلام مسجد بی بی جی بریلی شریف چندے سے ہی چلتا ہے مگر اس کے لیے کسی کو کمیشن نہیں دیا جاتا۔ بعض اکابر مفتیان

(پچھلے صفحہ کا بقیہ) الاجر یطیب وان کان السبب حرامًا کما فی المنیة. قهستانی الخ ونقل مثلهٗ السیّدُ الحموی فی غمز العیون عن القنیة ثم عقبه بقوله: لم یذکر وجهٗ فلینظر اه. وذکر الشامی عن منح الغفار. ان شمس الأئمة الحلوائی قال: تطیب الاجرة الفاسدة اذا کان اجر المثل. وذکر فی المسئلة قولین واحدهما اصح فراجع نسخة صحیحة. اه. (فتاویٰ رضویہ، ص:۱۸۳ ج:۸، سنی دار الاشاعت، مبارک پور)





عظام سے ہم نے گفتگو کی تو انھوں نے بھی ضرورت کا انکار فرمایا۔ خود راقم الحروف کا موقف یہی ہے کہ ضرورت نہ پہلے تھی نہ اب ہے، کیوں کہ ضرورت کا مطلب یہ ہے کہ چندہ کمیشن پر نہ کرایا جائے تو مدرسہ بند ہو جائے یا بند ہونے کے قریب پہنچ جائے، یعنی جاں کنی کی حالت میں ہو جائے۔ حالاں کہ واقعہ اس کے خلاف ہے کیوں کہ عطیات کی خطیر رقم تو یوں جمع ہو جاتی ہے کہ اس پر شاید وباید کچھ صرفہ آئے، اس میں منی آرڈر، چیک، چرم قربانی اور مخلصین کے ذریعہ وصول ہونے والی رقوم شامل ہیں۔ کرایہ املاک، چٹکی اور تنخواہ پر وصول ہونے والا چندہ بھی مناسب مقدار میں جمع ہو جاتا ہے۔ اور اب تو بہت سے اساتذہ وملازمین کی تنخواہ کا بارِ گراں حکومت نے اٹھا لیا ہے۔ پھر جو لوگ کمیشن پر وصولی کرتے ہیں انھیں اگر دینی ضرورتوں اور خوفِ خدا کا احساس دلا کر تنخواہ پر بھیجا جائے تو ان کی جد وجہد سے بھی ایک خطیر رقم جمع ہوگی۔ گو کمیشن کی بہ نسبت کم ہوگی تو یہ تمام رقوم کفایت شعاری سے مدرسہ چلانے کے لیے کافی ہوں گی۔ اس لیے ضرورت شرعیہ کا تحقق تو یقیناً نہیں ہے۔

ممکن ہے کچھ اکابر علما کی مراد لفظ ضرورت سے اس کا حقیقی مفہوم نہ ہو، بلکہ ''حاجت'' ہو تو اس سے اتفاق کیا جا سکتا ہے۔ کیوں کہ حاجت کا مطلب یہ ہے کہ مدرسہ چل تو سکتا ہے مگر اس کے لیے مشقتوں کا سامنا کرنا پڑے گا۔ جیسے گھر میں روشنی نہ ہو تو رات گزر سکتی ہے مگر وہ رات حرج ومشقت کی رات ہوگی۔ اسی لیے فقہا نے چراغ کو حاجت سے شمار کیا ہے۔ حضرت شارح بخاری رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ فرماتے تھے کہ حضرت مفتی اعظم ہند رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ مرجع خلائق تھے۔ کثرت سے آپ کے مدرسہ کے لیے منی آرڈر آتے، پھر بھی آپ کا مدرسہ مقروض رہتا۔ ظاہر ہے کہ جس مدرسہ کے لیے ایسے عظیم وسائل مہیا نہ ہوں وہ ضرور حرج ومشقت سے دوچار رہے گا۔

پھر اس حیثیت سے غور فرمایئے کہ ہر مسلم آبادی میں چار پانچ علما کی ضرورت یقیناً ہے، مگر ہماری بیشتر آبادیاں ابھی تک اس سعادت سے محروم ہیں اور آج بھی

ہمارے درمیان اہل علم کی بہ نسبت ناخواندہ افراد کی تعداد بہت زیادہ ہے جب کہ ہر مسلمان مرد وعورت پر دین کے ضروری مسائل کا سیکھنا فرضِ عین ہے۔ اس لحاظ سے دیکھا جائے تو ہمارے یہاں مکاتب ومدارس کی تعداد آج بھی کم ہے۔ پھر ہر مکتب ومدرسہ میں باصلاحیت اساتذہ موجود نہیں، جہاں ہیں وہاں بھی بہ قدر حاجت نہیں، کتنے مدارس ہیں جو آج بھی کس مپرسی کے عالم میں چل رہے ہیں، ایک تو اساتذہ کی تنخواہیں کم، وہ بھی آٹھ آٹھ، دس دس ماہ تک اس انتظار میں رہتے ہیں کہ کہیں سے دست غیب آئے تو کچھ کام چلے۔ طلبہ کی تعداد بھی کم سے کم ہوتی ہے اور اعلیٰ تعلیم وتحقیق اور دوسرے اہم شعبہ جات کے لیے جس قدر سرمایہ کی ضرورت ہوتی ہے وہ صرف کرایۂ املاک اور فی سبیل اللہ کام کرنے والوں کی وصولی سے پوری نہیں کی جاسکتی اور زیادہ سے زیادہ کمیشن حاصل کرنے کے لیے محصلین شب وروز محنت کر کے جو سرمایہ اکٹھا کرتے ہیں وہ ایک حد تک کفایت کرتا ہے۔ اس لیے کمیشن پر چندہ کرانے کی حاجت شرعیہ پائی جاتی ہے جو باعث تخفیف ہے۔

کام اور اجرت کی مقدار کی جہالت کی وجہ سے جو شرعی مخدور لازم آتا ہے وہ حاجت کی وجہ سے مباح ہو جاتا ہے۔ جیسا کہ فقہاے کرام نے دلال ومنادی اور حمام کے نگراں وغیرہ کے اجارے کو اس طرح کی جہالت کے باوجود جائز قرار دیا ہے۔

درمختار کتاب الاجارہ میں ہے:

"مَا أفْسَدَ الْبَيْعَ يُفْسِدُهَا كجهالةِ ماجورٍ أو أجرةٍ أو مدةٍ أو عملٍ." اھ.

جو شرط بیع کو فاسد کرتی ہے وہ اجارہ کو بھی فاسد کرتی ہے۔ مثلاً جو چیز اجرت میں دی جائے اس کا معلوم نہ ہونا یا اجرت کی مقدار یا اجارہ کی مدت یا کام کی نوعیت معلوم نہ ہونا (اجارہ کو فاسد کر دیتا ہے) (م ساجد)

اس کے تحت ردالمحتار میں ہے:

"(قوله: أو مُدّةٍ) إلاّ فيما اسْتُثْنِيَ. قال في البزازية: اجارةُ السّمسار والمنادي والحمامي والصّكّاك ومالا يُقدر فيه الوقت ولاالعمل تجوز لما كان للنّاس به حاجة ويطيب الاجرُ الماخوذ لوقدر أجر المثل اھ.[1]

درمختار میں ہے: اجارہ کی مدت معلوم نہ ہو (تو اجارہ فاسد ہو جاتا ہے) لیکن بعض چیزیں اس سے مستثنیٰ ہیں۔ فتاویٰ بزازیہ میں ہے: دلال، منادی، حمام کے نگراں، چک لکھنے والے اور ایسی چیزوں کا اجارہ جس میں وقت اور عمل کی تعیین نہیں ہوتی ہے جائز ہے اس لیے کہ لوگوں کو اس کی حاجت ہے۔ اور اس کی اجرت اگر اتنی ہو جو اس جیسے کاموں کی عموماً ہوتی ہے تو طیب وحلال ہے۔ (م ساجد)

(ج) اور اب تو عامۂ مدارس میں اس کا عرف عام وتعامل بھی ہو گیا ہے۔ لہٰذا اس حیثیت سے بھی کمیشن پر وصولی کا اجارہ جائز ہوگا۔ جیسے دلال کی اجرت اخراجات کا دس فی صد مقرر ہوئی تو یہ اصالۃً ناجائز ہے اور بوجہ تعامل جائز ہے۔

رد المحتار میں ہے:

"(تتمّة) قال في التاتر خانية: وفي الدّلاّل والسّمسار يجب أجرُ المثل وماتواضعوا عليه أنّ في كل عشرة دنانير كذا فذاك حرام عليهم. وفي الحاوي: سئل محمد بن سلمة عن أجرة السّمسار فقال: أرْجُو أنه لابأس به وان كان في

فتاویٰ تاتارخانیہ میں ہے: دلال کے اجارہ میں اجرت مثل واجب ہے۔ اور جو انھوں نے طے کر لیا کہ اتنا فی صد لیں گے، دیں گے وہ ان کے لیے حرام ہے۔ حاوی میں ہے کہ محمد بن سلمہ سے دلال کی اجرت کے بارے میں پوچھا گیا تو انھوں نے فرمایا: میری سمجھ سے اس میں کوئی حرج نہیں ہے اس لیے کہ یہ اصل کے لحاظ سے اگرچہ فاسد ہے لیکن اب اس پر لوگوں کا تعامل

(۱) رد المحتار على الدرّ المختار، ص:۳۲، ج:۵، باب الإجارة الفاسدة.

الاصل فاسدًا لكثرة التعامل. وكثير من هذا غير جائز فجوزوه لحاجةِ النّاس اليه كدخول الحمام." اھ.(۱)

عام ہو چکا ہے اور اس قسم کی بہت سی صورتیں اصل کے لحاظ سے ناجائز ہیں لیکن فقہا نے ان کو لوگوں کی حاجت کے پیش نظر جائز قرار دیا ہے۔ جیسے حمام میں غسل کا اجارہ۔(م.ساجد)

خلاصہ کلام یہ کہ:

**(۱)** کمیشن پر صدقات وعطیات کی وصولی کا معاہدہ عقد اجارہ ہے جو کام اور اجرت کی مقدار مجہول ہونے کی وجہ سے ناجائز وفاسد ہے۔

**(۲)** مگر اب اس اجارے کی حاجت شرعیہ متحقق ہو چکی ہے۔ ساتھ ہی اس کا تعامل بھی مدارس کی دنیا میں عام ہو چکا ہے۔ اس وجہ سے اب اس کی اجازت ہونی چاہیے۔ جیسے اسی وجہ سے دلال وغیرہ کے اجارے کی اجازت ہے۔ اور اب تو بہت سے شعبہ جات میں کمیشن پر کام کرانے کا معاملہ رائج ہو چکا ہے۔ جیسے مساجد، مدارس وغیرہ کی تعمیرات کا ٹھیکہ، دینی کتابوں، رمضان المبارک اور عید الاضحیٰ اور جلسے وجلوس کے اشتہارات کی طباعت پر کمیشن، گاڑیوں کی بکنگ اور کتابوں کی فروختگی پر کمیشن اور ان کے علاوہ دوسرے کاموں پر بھی کمیشن کا رواج ہو چکا ہے۔

**جواب (۲-الف)** چندے کے کمیشن میں قفیز طحان کا جو معنی پایا جاتا ہے اس کی اباحت کے لیے آج بھی ضرورت شرعیہ نہیں پائی جاتی۔ کیوں کہ اس کے بغیر بھی مدرسہ ایک محدود دائرے میں رہ کر چلایا جا سکتا ہے۔ جیسا کہ گزشتہ سطور میں مختصراً واضح کیا گیا۔

**(ب)** علاوہ ازیں معنی قفیز طحان کی اباحت کے لیے ضرورت شرعیہ کا تحقق ضروری نہیں۔ بلکہ حاجت شرعیہ کا تحقق بھی کافی ہے۔ جیسا کہ درج ذیل

(۱) رد المحتا، ص:٤٤، ج:٥، باب ضمان الاجير.





جزیات سے عیاں ہے۔

در مختار میں ہے:

"وفى الأشباه فى أواخر قاعدة "العادةُ مُحَكَّمَة" عن المنية: لو دفع غزلا إلى حائك لينسجه بالنصف جوزه مشائخ بخارى للعرف. ثم نقل فى آخرها عن اجارة البزازية: أن به أفتى مشائخ بلخ وخوارزم وأبوعلى النسفى أيضا، قال: والفتوىٰ على جواب الكتاب (أى المبسوط للامام محمد وهو المسمّٰى بالأصل) للطحّان (أى لمسئلة قفيز الطحّان) لانه منصوص عليه فيلزم ابطال النص." اھ.(۱)

اشباہ میں قاعدہ "العادة مُحَكَّمَة" کے اواخر میں منیہ کے حوالے سے لکھا ہے کہ اگر کسی نے کپڑا بننے والے کو سوت دیا کہ اس سے کپڑا بنے اور آدھا کپڑا اجرت میں لے لے تو مشائخ بلخ نے اس کو عرف کی وجہ سے جائز قرار دیا ہے۔ پھر اسی قاعدے کے آخر میں فتاویٰ بزازیہ کتاب الاجارہ سے نقل فرمایا کہ اسی پر بلخ اور خوارزم کے مشائخ اور امام ابوعلی نسفی کا بھی فتویٰ ہے۔ امام نسفی نے فرمایا کہ قفیز طحان کے مسئلے میں فتویٰ امام محمد رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کی کتاب مبسوط جس کو "اصل" بھی کہتے ہیں کے جواب پر ہے اس لیے کہ یہ مسئلہ منصوص علیہ ہے تو (اس کے خلاف حکم دینے میں) نص کا ابطال لازم آئے گا۔(م.ساجد)

رد المحتار میں ہے:

"(قوله لانّه منصوص) أى عدم الجواز منصوص عليه بالنهى عن قفيز الطّحان ودفع الغزل الى

در مختار کی عبارت "لأنه منصوص عليه" کا مطلب یہ ہے کہ قفیز طحان کا ناجائز ہونا صاف حدیث پاک سے ثابت ہے۔ اور کپڑا بننے والے کو سوت دینا (کہ اس سے کپڑا بنے اور

(۱) الدر المختار علىٰ هامش رد المحتار، ص:۱۷۷، ج:٤ أخرُ باب الصّرف من كتاب البيوع.

حائك في معناه. قال البيرى: والحاصل: أنّ المشائخ أرباب الاختيار اختلفوا في الافتاء في ذلك. قال في العتابية: قال أبو الليث: النسج بالثُلث والرُّبع لايجوز عند علمائنا، لكن مشائخ بلخ استحسنوه وأجازوه لتعامل الناس. قال: وبه نأخذ.

قال السيد الامام الشهيد: لانأخذ باستحسان مشائخ بلخ وانما نأخذ بقول اصحابنا المتقدمين لان التعامل في بلد لايدل على الجواز مالم يكن على الاستمرار من الصدر الاول فيكون ذلك دليلا على تقرير النبي صلى الله عليه وسلم اياهم على ذلك فيكون شرعاً منه فاذا لم يكن كذلك لايكون فعلهم حجة الا اذا كان كذلك من الناس كافة في البلدان كلها فيكون اجماعا والاجماع حجة

آدھا کپڑا اجرت میں لے لے) قفیز طحان کے معنی میں ہے۔

علامہ بیری نے فرمایا: حاصل یہ ہے کہ اصحاب اختیار مشائخ کے فتاویٰ اس سلسلے میں مختلف ہیں۔ عتابیہ میں ہے: فقیہ ابو اللیث نے فرمایا: تہائی اور چوتھائی کے بدلے کپڑا بننا ہمارے علما کے نزدیک ناجائز ہے۔ لیکن مشائخ بلخ نے اسے بہتر سمجھا اور لوگوں کے تعامل کی وجہ سے اس کی اجازت دے دی۔

اور فرمایا ہم بھی اسی کو اختیار کرتے ہیں۔

سید امام شہید نے فرمایا: ہم مشائخ بلخ کے استحسان کو نہیں اپناتے بلکہ اپنے اصحاب متقدمین کا قول اختیار کرتے ہیں اس لیے کہ کسی ایک شہر کا تعامل جواز کی دلیل نہیں ہے۔ ہاں! اگر وہ تعامل سرکار علیہ الصلوٰۃ والسلام کے زمانے سے لگاتار جاری ہو تو اس بات کی دلیل ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے صحابہ کو اس عمل پر برقرار رکھا لہٰذا وہ جائز ہوگا۔ لیکن جب یہ صورت نہ ہو تو کسی ایک شہر کے لوگوں کا عمل درآمد جواز کی دلیل نہیں ہو سکتا۔ یا وہ تمام شہروں کے تمام لوگوں کا تعامل ہو جائے تو اس صورت میں اجماع ہو جائے گا اور اجماع دلیل شرعی





الاترى! أنهم لوتعاملوا على بيع الخمر والربا لا يفتى بالحل. اه."(1)

ہے کیا آپ کو نہیں معلوم کہ اگر شراب کی بیع اور سود پر لوگوں کا تعامل ہو جائے تو ان کے حلال ہونے کا فتویٰ نہیں دیا جا سکتا۔ (م ساجد)

اور حضرت امام شہید رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے جو یہ فرمایا کہ قفیز طحان اور اس کے ہم معنی عقود کے تعلق سے تعامل کا اعتبار نہیں ہے اور وہ دلیل جواز نہیں بن سکتا کیوں کہ یہ تعامل نہ تو عہد رسالت سے ہے کہ اسے نبی کریم ﷺ کا برقرار رکھنا کہا جائے اور نہ ہی یہ تمام بلاد اسلامیہ کا تعامل ہے جو اجماع امت قرار پائے۔

اس کے تعلق سے عرض ہے کہ فقیہ فقید المثال اعلیٰ حضرت امام احمد رضا علیہ الرحمۃ والرضوان نے اپنے رسالہ "المنی والدرر لمن عمد منی آرڈر" میں پوری تحقیق کے ساتھ روز روشن کی طرح یہ واضح فرما دیا ہے کہ تعامل کے حجت ہونے کے لیے نہ تو عہدِ رسالت سے اس کا وجود ضروری ہے اور نہ ہی یہ ضروری ہے کہ وہ جمیع بلاد اسلامیہ کا تعامل ہو، بلکہ صرف ایک دور کا "تعامل عام" ہونا کافی ہے۔

ہم یہاں فتاویٰ رضویہ کے رسالۂ مذکورہ سے بطور شہادت چند اقتباسات پیش کرتے ہیں۔ امام موصوف رقم طراز ہیں:

"کیا لازم ہے کہ وہ عرف زمانِ اقدس حضور پر نور سید المرسلین ﷺ سے واقع ہو۔ أقول بعض علما کی تقریر میں ایسا واقع ہوا۔ "ليجعله من تقرير النبي صلى الله تعالى عليه وسلم." مگر حق یہ کہ یہ ہرگز ضروری نہیں۔ ہزارہا فروع مذہب وصدہا کلماتِ ائمہ اس کے خلاف پر شاہد ہیں۔"(2)

اس کے بعد آپ نے اپنے موقف کے ثبوت میں تیس کتب معتمدہ سے تیس مسائل نقل کیے ہیں۔ پھر تحریر فرمایا ہے کہ:

(1) رد المحتار، ص:٢٧٧، ج:٤، باب الصرف من كتاب البيوع، قبيل كتاب الكفالة.

(2) فتاوی رضویه، ص:٢٠٥، ج:٨، سنی دار الاشاعت.

''قطع نظر اور مسائل سے یہ اور ان کے امثال کثیرہ سب بر خلاف اصل وقیاس ہیں جنھیں ائمہ کرام وعلماے اعلام نے تعامل وعرف پر مبنی فرمایا۔ اب کیا کوئی ثابت کرسکتا ہے کہ ان باتوں کا تعامل زمانۂ اقدس حضور پرنور سید عالم ﷺ سے ہے۔ حاشا للہ ثم حاشاللہ وان طلب کلٌ طلبِ لاَعْیاہ. بھلا کھڑاؤں کا پہننا ہی زمانۂ اقدس سے ثابت کرے۔ مصحف وکتب کہاں تھیں کہ وقف ہوتے، آٹے میں تول کب تھی اور مساجد میں قندیلیں لٹکانے کی زنجیریں کب تھیں۔

تبدیل کیل ووزن تو خود عرفِ حادث ہی میں کلام ہے جس کا غیر ستہ (گیہوں، جو، کھجور، نمک، سونا، چاندی کے سوا) میں اعتبار تو مجمع علیہ (اجماعی) اور ستہ (مذکورہ چھ چیزوں) میں امام ثانی (امام ابو یوسف رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ) کے نزدیک جسے محقق علی الاطلاق نے ترجیح دی، اور در بارۂ مسائل اوقاف تو عبارات مذکورہ درمختار وخلاصہ وفتح القدیر وعالم گیریہ وفتاویٰ ظہیریہ ونہر الفائق ومنح الغفار وغیرہ نص صریح ہیں کہ یہ سب عرفِ حادث ہیں، یہاں تک کہ ان میں بہت باتیں زمانۂ امام محمد کے بعد پیدا ہوئیں۔ بالجملہ ان جزئیات میں دلیل قائم ہے تو حدوث پر، قدم تو کوئی ثابت کر ہی نہیں سکتا۔ اھ ملخصاً''(1)

نیز رقم طراز ہیں:

''کیا ضروری ہے کہ وہ عرف تمام جہان کے تمام مسلمانوں کو محیط وشامل ہو

**اقول:** بعض علما کے کلام سے ایسا مُترشح لیجعله من باب الاجماع مگر حق یہ ہے کہ نہ یہ اصلاً لازم نہ کلماتِ سائر ائمہ کرام، سلف خلف علماے اعلام اس کے ملائم بلکہ صراحۃً اس کے خلاف پر قاضی وحاکم **اولاً:** ابھی تحریر الاصول امام ابن الہمام و بحر الرائق ورد المحتار سے گزرا:

"التعامل هو الاكثر استعمالا ." تعامل وہ ہے جس کا عمل درآمد زیادہ ہو۔ (ن.)

(1) فتاوی رضویه، ص:۲۰۵-۲۰۹، ج:۸، سنی دار الاشاعت، مبارک پور۔





الاشباہ والنظائر میں ہے:

"انما تعتبر العادة اذا اطردت او غلبت ." عادت اس وقت معتبر ہے جب وہ رائج یا غالب ہو۔ (ن.)

**ثانیاً:** انھیں مسائل مذکورہ کو دیکھئے جن میں علماے مذہب نے محل عرف وتعامل مانا کیا کوئی ثابت کرسکتا ہے کہ تمام بلاد کے تمام عباد کا یہی عرف ہے۔ بھلا کھڑاؤں کہاں کہاں پہنی جاتی ہے، پٹھے دار کہاں کہاں ہوتی ہے، اون کی ٹوپی کہاں کہاں بنی جاتی ہے، ایک دے کر دوسری اس کے ساتھ کی کہاں کہاں بنی ہے۔ کلہاڑی، بسولا، آرا، پھاوڑا، چارپائی، چادر، گھڑے، لوٹے، دیگ، دیگچی، طشت، دودھ، دہی کے لیے گائے، بیج کے لیے غلہ، قرض کے لیے روپیہ کہاں کہاں وقف ہوئے ہیں۔ الی غیر ذلك مما لا یخفی.

''حاشا للہ یہ اگر عرف وتعامل حقیقتاً اجماع کل مسلمانانِ ہند در کنار اتفاقِ اکثر مومنین جمیع بلاد ہی مرادِ علما ہوتا تو مسئلہ کا مستحیل ہو جاتا اور اس کی بنا پر حکم ناممکن رہتا۔ زمانۂ مشائخ کرام میں بحمد اللہ تعالیٰ اسلام مغاربِ ارض سے مشارق تک پھیل چکا تھا، مسلمان اقطار وآفاق میں آباد تھے، کوئی شخص ان بلاد وقریٰ وشعاب وجبال کی گنتی بھی نہ بتا سکتا، جہاں جہاں لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ پکارا جاتا تھا، جل جلالہ وصلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم چہ جائے آں کہ مسلمانوں کا شمار چہ جائے آں کہ ان سب کے عمل وعرف پر اطلاع اور بغیر اس کے کسی کام میں حکم لگانا کہ عامۂ بقاع کے جمہور مسلمین کا عرف یوں ہے۔ قطعاً محال تو کسی مسئلہ کو عرف وتعامل پر بنا کرنا ہی ممتنع ہوتا، سبحان اللہ اجماع شرعی جس میں اتفاق ائمہ مجتہدین پر نظر تھی، علما نے تصریح فرمائی کہ بوجہ شیوع وانتشار علما فی البلاد دو صدی کے بعد اس کے ادراک کی کوئی راہ نہ رہی۔ جب صرف مجتہدین کا اتفاق معلوم نہیں ہوسکتا تو عرف وتعامل جس میں اجتہاد در کنار علم بھی درکار نہیں علما و جہلا سب کا

عمل درآمد ملحوظ ہے۔ اس میں اتفاق کل کیا معنی۔ اتفاق اکثر کا علم بھی بہ درجۂ اولیٰ محال و ناممکن ہے کہ آخر اکثر کل کل علما سے ضرور اکثر ہے۔‘‘(۱)

نیز فرماتے ہیں:

’’بالجملہ بحمد اللہ تعالیٰ بہ دلائل قاطعہ واضح ہوا کہ علمائے کرام جس عرف کو فرماتے ہیں کہ قیاس پر قاضی ہے اور نص اس سے متروک نہ ہوگا، مخصوص ہوسکتا ہے وہ یہی عرف حادث شائع ہے کہ بلاد کثیرہ میں بہ کثرت رائج ہو، نہ عرف قدیم زمان رسالت علیہ افضل الصلوٰۃ والتحیۃ، نہ عرف محیط جمیع عباد تمام بلاد۔‘‘(۲)

محقق بے مثال اعلیٰ حضرت امام احمد رضا علیہ الرحمۃ والرضوان کی اس تحقیق انیق سے روز روشن کی طرح عیاں ہوگیا کہ تعامل کے حجت ہونے کے لیے صرف اتنا ضروری ہے کہ وہ عام ہو، صدر اول سے ہونا، یوں ہی تمام بلاد اسلامیہ میں پایا جانا ضروری نہیں۔ اس لیے مشائخ بخاری، بلخ، خوارزم اور قاضی ابو علی نسفی رحمہم اللہ تعالیٰ اجمعین نے تعامل کی وجہ سے بعض مسائل قفیز طحان میں جواز بلکہ استحسان کا جو موقف اختیار کیا ہے وہ حق و درست ہے۔

جب یہ ثابت ہوگیا کہ نصف یا رُبع یا ثُلُث کپڑے کے بدلے میں دھاگہ دے کر کپڑا بنوانا جو حکم قفیز طحان میں ہے تعامل کی وجہ سے جائز ہے تو کمیشن پر صدقات وعطیات کی وصولی بھی جو قفیز طحان کے حکم میں ہونے کی وجہ سے ناجائز قرار دی گئی تھی، اب جائز ہونی چاہیے۔

**ایک اشکال:** مشائخ بلخ وغیرہ کے استدلال کا حاصل یہ تھا کہ ’’قفیز طحان‘‘ تو نص حدیث کی وجہ سے ناجائز ہے اور دھاگہ دے کر نصف کپڑے کے بدلے کپڑا بنوانا نص پر قیاس کی وجہ سے یا نص کے معنی (کام کے ایک جز کو اجرت مقرر کرنا)

(۱) فتاوی رضویہ، ص:۲۰۹-۲۱۰، ج:۸، رسالہ المنی والدرر، سنی دار الاشاعت مبارک پور۔
(۲) فتاوی رضویہ، ص:۲۱٤، ج:۸، رسالہ المنی والدرر، سنی دار الاشاعت، مبارک پور۔





میں ہونے کی وجہ سے ناجائز ہے اور تعامل کی وجہ سے قیاس متروک اور نص مخصوص ہوجاتا ہے۔ اس لیے یہ اجارہ جائز ہوا۔

اس پر ایک اشکال یہ وارد ہوتا ہے کہ یہ تعامل ایک شہر کا ہے اور ایسے تعامل سے نہ قیاس متروک ہوتا ہے، نہ نص مخصوص۔ رد المحتار میں ہے:

"قال فی التبیین: ومشائخ بلخ والنّسفی یجیزون حمل الطعام ببعض المحمول ونسج الثوب ببعض المنسوج لتعامل اهل بلادهم بذلك ومن لم یجوزه قاسه علی قفیز الطحان والقیاس یترك بالتعارف. ولئن قلنا: إنهٗ لیس بطریق القیاس بل النصُّ یتناولهٗ دلالةً، فالنصُّ یخص بالتعارف. ألاتری أن الاستصناع ترك القیاس فیه وخُصّ من القواعد الشرعیة بالتّعامل. ومشایخنا رحمهم اللّٰه لم یجوزوا هذا التخصیص لان ذلك تعاملُ أهل بلدة واحدةٍ وبه لایخص الأثر بخلاف الاستصناع

تبیین میں ہے کہ مشائخ بلخ اور امام نسفی فرماتے ہیں کہ: غلہ ڈھونا اور اسی میں سے کچھ غلہ مزدوری لینا یا کپڑا بننا اور اسی میں سے کچھ کپڑا مزدوری لینا جائز ہے اسی لیے کہ ان کے دیار میں اس کا تعامل ہے۔ اور جس نے اس کو ناجائز کہا اس نے قفیز طحان پر قیاس کیا ہے اور قیاس تعامل کی وجہ سے ترک کردیا جاتا ہے۔ اگر ہم یہ کہیں کہ یہ مسئلہ قیاس سے نہیں بلکہ دلالت النص سے ثابت ہے تو (جواب ہوگا کہ) نص تعامل سے مخصوص ہوجاتا ہے۔ جیسا کہ آپ کو معلوم ہے کہ مسئلہ استصناع میں تعامل کی وجہ سے قیاس کو ترک کردیا گیا اور قواعد شرعیہ سے خاص کرلیا گیا ہے۔ ہمارے مشائخ اس تخصیص کو ناجائز کہتے ہیں اس لیے کہ وہ ایک شہر کا تعامل ہے اور اس سے اثر (نص) مخصوص نہیں ہوسکتا، برخلاف مسئلہ استصناع کے کہ

| | |
|---|---|
| فانّ التعامل به جری فی کل البلاد وبمثله یترك القیاس ویخص الأثر. اھ."(۱) | اس کا تعامل تمام شہروں میں جاری ہے اور اس جیسے تعامل سے قیاس متروک اور اثر مخصوص ہو جاتا ہے۔(م.ساجد) |

**اشکال کا حل (الف)**: یہ حق ہے کہ ایک دو شہر کا تعامل ایسا برہان قوی نہیں ہے کہ اس کے باعث حدیث کا نصِ عام خاص اور قیاس متروک ہو جائے، یہ تاثیر تعاملِ عام کی ہوتی ہے جو بلاد کثیرہ کے عوام و خواص کا عمل درآمد ہوتا ہے۔ مگر حق یہ ہے کہ یہ تعامل ایک شہر کا نہ تھا بلکہ بلادِ کثیرہ کا تھا۔ جیسا کہ تبیین کے الفاظ: "لِتَعَامُلِ اَهْلِ بِلَادِهِمْ." سے ظاہر ہے۔ علاوہ ازیں منیہ، بزازیہ اور اشباہ کے حوالہ سے درمختار اور فتاویٰ عتابیہ وغیرہ کے حوالے سے ردالمحتار کی جو عبارات ہم نے استدلال میں نقل کی ہیں ان میں صراحت ہے کہ یہ تعامل بخاری، بلخ، خوارزم، اور نسف[(۲)] کا تھا۔ ظاہر ہے چار چار بلاد کا تعامل بلادِ کثیرہ کا تعامل ہے جو عام ہے، خاص نہیں ہے کیوں کہ خاص ایک دو شہر کا تعامل ہوتا ہے۔

فتاویٰ رضویہ رسالہ المنی والدرر میں ہے:

"علمائے کرام جس "عرف عام" کو فرماتے ہیں کہ قیاس پر قاضی ہے اور نص اس سے مخصوص ہو سکتا ہے وہ یہی عرفِ حادث شائع ہے کہ بلادِ کثیرہ میں بہ کثرت رائج ہو۔ ہاں عرف خاص کہ صرف دو ایک شہر کے لوگوں کا تعارف ہو، مذہب ارجح میں صالحِ تخصیص نص و ترکِ قیاس نہیں۔"(۳)

نیز اسی میں ہے:

(۱) ردالمحتار، ص:۴۰–۴۱، ج:۵، باب الاجارۃ الفاسدۃ.

(۲) نَسَف یہ ماوراء النہر کے ایک شہر کا نام ہے۔ ایسا ہی فوائد بہیہ ص:۱۰۳ میں ہے۔ اور قاضی ابو علی نسفی کا نام حسین بن خضر ہے۔ آپ امام عصر تھے۔ الفوائد اور الفتاویٰ آپ کی تصانیف سے ہیں۔ ۴۲۴ھ میں آپ کا وصال ہوا۔ فوائد بہیہ ص:۱۳۱-۱۲۱ منہ حفظہ ربہ.

(۳) فتاویٰ رضویہ، ص:۲۱۴، ج:۸، سنی دار الاشاعت، مبارک پور.





"ائمہ کرام و مشائخ اعلام نے ہمیشہ لاجرم اپنے ہی قطر کے بلادِ کثیرہ میں عمل غالب کا نام عرف و تعامل رکھا۔"(۱)

ممکن ہے جن مشائخ کرام نے "ذٰلِكَ تَعَامُلُ اَهْلِ بلدةٍ واحدةٍ." فرمایا انھیں دوسرے بلاد کے تعامل کی اطلاع نہ ملی ہو، بلکہ یہی ظاہر ہے، ورنہ وہ کبھی اسے ایک شہر والوں کا تعامل نہ فرماتے۔

**(ب)**: اور یہاں جس مسئلے میں تعامل پر گفتگو ہو رہی ہے اس میں تعامل ضرور عام ہے، کیوں کہ کمیشن پر چندہ کی وصولی صرف ایک دو مدرسہ کا تعامل نہیں ہے بلکہ یہ عامۂ بلاد کے عامۂ مدارس کا تعامل ہے جس میں عوام و خواص سبھی شریک ہیں۔ اس لیے کمیشن پر چندہ حکمِ قفیز طحان میں ہونے کے باوجود جائز ہونا چاہیے۔

**ایک خلجان کا ازالہ**: ردالمحتار میں ہے:

| | |
|---|---|
| " وفی العنایة: فإن قیل لانترکهٗ بل نَخُصّ عن الدلالة بعض مافی معنی قفیز الطحّان بالعرف کما فعل بعض مشائخ بلخ فی الثیاب لجریان عرفهم بذلك. قلت: الدّلالةُ لاعموم لها حتی تخص. اھ."(۲) | عنایہ میں ہے: اگر یہ کہا جائے کہ ہم اس کو ترک نہیں کرتے ہیں بلکہ تعامل کی وجہ سے دلالت النص سے ایسی بعض چیزوں کو خاص کر لیتے ہیں جو قفیز طحان کے معنی میں ہیں۔ جیسا کہ مشائخ بلخ نے اپنے دیار کے تعامل کی وجہ سے کپڑے (بننے) کے مسئلے میں کیا ہے۔ تو اس کا جواب یہ دیں گے کہ دلالت النص میں عموم ہی نہیں ہوتا کہ اسے خاص کیا جائے۔(م.ساجد) |

(۱) فتاویٰ رضویہ، ص:۲۱۱، ج:۸، سنی دار الاشاعت، مبارک پور.

(۲) ردالمحتار، ص:۴۱، ج:۵، باب الاجارۃ الفاسدۃ.

ممکن ہے کہ کسی کو اس عبارت سے یہ خلجان واقع ہو کہ مشائخ بلخ کی بات باوزن نہیں ہے۔ اس لیے ہم اس کا ازالہ کردینا چاہتے ہیں کہ مشائخ بلخ نے جو اعتراض فرض کرکے جواب دیا ہے اس کا جواب صاحب عنایہ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے دیا ہے اور وہی جواب صاحب در مختار نے بھی اس مقام پر دیا ہے۔ مگر ہمارے استدلال کی بنیاد اس سوال وجواب پر نہیں ہے، نہ ہم اس کے قائل ہیں۔ ہماری گفتگو کا محور صرف یہ امر ہے کہ یہاں تعامل متحقق ہو چکا ہے جو اس طرح کے مسائل میں مؤثر ہوتا ہے اور اس کے لیے مشائخ بلخ، بخاری وخوارزم وغیرہ سے استناد کیا ہے۔

علاوہ ازیں ممکن ہے مشائخ بلخ نے تخصیص کا اطلاق مجازاً کیا ہو اور مراد یہ ہو کہ دلالۃ النص میں نص کا معنی التزامی علت نص ہوا کرتا ہے تو جہاں تعامل کی وجہ سے وہ علت نہ پائی جائے گی وہاں نص کا حکم بھی نہ جاری ہوگا۔ جیسا کہ اصول الشاشی کی یہ عبارت اس کی شاہد ہے:

"وأمّا دلالةُ النّص فهي ماعُلِمَ علةً للحكم المنصوص عليه لغةً لااجتهادًا ولا استنباطًا مثالهُ في قوله تعالىٰ "وَلَا تَقُلْ لَّهُمَا أُفٍّ وَّلَا تَنْهَرْهُمَا" فالعالم بأوضاع اللّغة يفهم باول السّماع أنّ تحريم التافيف لِدفع الاذى عنهما وحكمُ هذا النوع عموم الحكم المنصوص عليه لعموم علته. ولهٰذا

**دلالت النص** وہ ہے جو لغت کے اعتبار سے حکم منصوص علیہ کی علت معلوم ہو اور اس میں اجتہاد واستنباط کا دخل نہ ہو۔ اس کی مثال قرآن میں یہ ہے "ماں باپ کو اف تک نہ کہو اور نہ انھیں جھڑکو" عربی زبان کا ماہر اس آیت کو سنتے ہی سمجھ جاتا ہے کہ "اف" کہنے کی حرمت والدین سے اذیت کو دور کرنے کے لیے ہے۔ اس قسم کا حکم حکم منصوص علیہ کا عموم ہے، اس لیے کہ اس کی علت عام





المعنى قلنا بتحريم الضّرب والشتم والاستخدام عن الاب بسبب الاجارة والحبس بسبب الدين او القتل قصاصًا وعلىٰ اعتبار هذا المعنى قيل: يدار الحكم على تلك العلة. قال الامام القاضي ابوزيد رحمه الله تعالىٰ: لوأنّ قوما يعدّون التافيف كرامةً لايحرم عليهم تافيف الأبوين. اه."(۱)

ہے۔ اور اس معنی کے پیش نظر ہم نے کہا کہا کہ والدین کو مارنا، گالی دینا، باپ کو مزدور رکھ کر کام لینا، قرض ادا نہ کرنے کی صورت میں قید کرنا یا قصاص میں قتل کرنا حرام ہے۔ اور اسی معنی کے اعتبار سے کہا گیا کہ جہاں یہ علت (اذیت رسانی) ہوگی وہیں حکم بھی ہوگا۔ امام قاضی ابوزید رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا: اگر کسی قوم میں "اف کہنا" کلمۂ تعظیم ہو تو ان کے لیے ماں باپ کو اف کہنا حرام نہیں ہوگا۔ (م۔ساجد)

قفیز طحان کی ممانعت کی علت یہ ہے کہ کام کے ایک جز کو اجرت مقرر کرنا تقاضائے عقد کے خلاف ہے اور تعامل کی وجہ سے وہ تقاضائے عقد کے موافق ہو گیا۔ لہذا جہاں تعامل ہوگا وہاں قفیز طحان کا حکم نہ جاری ہوگا اور زیر بحث مسئلہ میں تعامل متحقق ہے، پھر جیسا کہ جواب نمبر ایک میں بیان ہوا، ہمارے مسئلۂ دائرہ میں حاجت بھی متحقق ہے اور وہ بھی اس طرح کے مسائل میں مؤثر ہے۔ لہذا کمیشن پر چندہ کی وصولی تعامل عام اور حاجت شرعیہ دونوں کی تاثیر کی وجہ سے ضرور جائز ہوگی۔

**جواب (۳)** کمیشن پر چندہ کی وصولی کو قفیز طحان کے معنی محظور کے دائرے میں آنے سے بچانے کے لیے اگر بوقت معاہدہ یہ صراحت کردی جائے کہ:

"اجرت وصول کی ہوئی رقم سے نہ دیں گے۔"

تو اجارہ بلا دغدغہ جائز و درست ہوگا اور بعد میں کسی بھی رقم سے اجرت دینی

(۱) اصول الشاشي، ص: ۳۰-۳۱. فصلٌ في متعلقات النّصوص. بحث دلالة النص.

جائز ہوگی۔ یہ طریقہ اختلاف اور ردّ وقدح سے پاک ہے۔

**جواب (۴-الف)** اگر قاضی شریعت یا اعلم علمائے بلد دیانت دار محصلین کو بہ حیثیت عامل مقرر کردے تو وہ "عامل شرعی" ہوں گے جو مصارف زکاۃ سے ہیں۔

(ب) عامل کا تقرر کر کے اصل منصوص طریقے کو اختیار کرنا زیادہ مناسب تھا مگر آج کے دور میں اس طریقۂ حسنہ کے نفاذ میں کچھ دشواریاں ہیں۔

ان میں سے **ایک دشواری** یہ ہے کہ ہر علاقے میں ماہر فقیہ جو اعلم علمائے بلد، مرجع فتویٰ ہو، موجود نہیں اور جہاں موجود ہیں وہاں بھی عموماً لامرکزیت پائی جاتی ہے۔ زعم علم واحساس برتری کسی لائق فرد پر اجتماع سے مانع ہوتی ہے۔ جو چاہتا ہے فیصلہ کرتا ہے اور عوام اس کے ساتھ ہو جاتی ہے۔ ہماری لامرکزیت اور انتشار وتفریق کا عالم یہ ہے کہ آج تک دار القضا کا نظام ہمارے یہاں جاری نہ ہو سکا، پھر کون کس کو عامل مقرر کرے گا۔ اگر غیر اہل کسی کو عامل مقرر کردے تو وہ نہ عامل ہوگا، نہ اسے زکاۃ وصدقات سے لینے کی اجازت ہوگی اور اگر قضاۃ کے تقرر سے پہلے عامل مقرر کرنے کی اجازت دے دی گئی تو کوئی بعید نہیں کہ کچھ ایسے لوگ بھی یہ کام شروع فرما دیں جو شرعاً اس کے اہل نہ ہوں، پھر تو بہت سے نام کے عامل شرعاً عامل نہ ہوں گے اور نہ ہی انھیں حق المحنت دینے سے زکاۃ ادا ہوگی۔ اور اس طرح مفسدہ کا ایک بڑا دروازہ کھل جائے گا جو شاید آسانی سے بند نہ ہو سکے۔

**دوسری دشواری** یہ پیش آئے گی کہ عامل کو حق المحنت بہ قدر کفایت ہی دینے کی اجازت ہے جس کا اندازہ حکومت سے ملنے والی تنخواہ سے کیا جا سکتا ہے کہ وہ عام ملازمین کے لیے بہ قدر کفایت ہی ہوتی ہے اور ظاہر ہے کمیشن کی سی لامحدود منفعت اس میں نہیں ہوتی اس کے باعث وصولی بہت محدود ہو کر رہ جائے گی۔ کیوں کہ جس شخص کا قدر کفایت مثلاً دس ہزار روپے ماہانہ ہوگا وہ پچیس تیس ہزار روپے وصول کر کے آرام کرے گا، اسے کیا پڑی ہے کہ وہ جاں فشانی کر کے لاکھ، ڈیڑھ لاکھ





وصول کرے کہ آخر جاں فشانی کر کے جو رزق وہ حاصل کرے گا وہی تن آسانی کی صورت میں بھی حاصل ہوگا، اس فکر کا کوئی علاج نہیں۔

الغرض زکاۃ وصدقات کی وصولی کے لیے عامل کا طریقہ اختیار کرنا شرعی نقطۂ نظر سے مناسب زیادہ ہے۔ لیکن اس کا نفاذ دشوار ہے اور نفاذ ہو بھی جائے تو اس سے مدارس کا بھلا بہت مستبعد ہے۔ اس لیے میری نگاہ میں مناسب اور محتاط طریقہ یہ ہے کہ سفرا سے معاہدہ کے وقت یہ کہہ دیا جائے کہ اجرت وصولی کی رقم سے نہ دیں گے۔ اسی میں سلامتی اور مدارس کا خیر ہے۔

**جواب (۵)** عامل اگر اپنی وصول کردہ زکاۃ وصدقات سے کچھ رقم اپنے طور سے خرچ کرلے تو زکاۃ ادا ہو جائے گی کہ وہ مصارف زکاۃ سے ہے اور اس نے جو کچھ لیا ہے اپنا حق لیا ہے۔

چناں چہ بحر الرائق میں ہے:

| | |
|---|---|
| "وفی البزازیة: المُصدِق اذا اخذ عمالتهٗ قبل الوجوب أو القاضی استوفی رزقهٗ قبل المدة جاز. والأفضل عدم التعجیل لاحتمال أن لایعیش إلی المدة." اھ.[1] | فتاویٰ بزازیہ میں ہے: عامل کام پورا کرنے سے پہلے اپنا حق المحنت لے لے یا قاضی وقت پورا ہونے سے پہلے اپنا وظیفہ حاصل کرلے، یہ جائز ہے، لیکن بہتر یہ ہے کہ اس میں جلدی نہ کی جائے کیوں کہ ہو سکتا ہے وہ اس وقت تک زندہ ہی نہ ہے۔ (م ساجد) |

ایسا ہی ردالمحتار جلد دوم کتاب الزکاۃ باب المصرف میں بھی ہے۔

اور اجیر یا سفیر نے اگر وصول کردہ زکاۃ، صدقات، عطیات سے اپنے طور پر کچھ رقم اپنے مصرف میں خرچ کرلی تو وہ شرعاً غاصب قرار پائے گا کہ یہ اس کی طرف سے امانت میں خیانت اور تعدی ہے جو حرام وگناہ ہے۔ اس پر واجب ہے کہ معطی کو

(۱) بحر الرائق، ص:۲٤۱، ج:۲، باب المصرف.

اتنی رقم واپس کرے، پھر وہ مدرسہ کو دے تو لائے یا اس سے کہے کہ آپ کی رقم مجھ سے صرف ہوگئی آپ مجھے اجازت دیں کہ میں اپنے پاس سے اتنی رقم آپ کی طرف سے مدرسہ میں جمع کردوں، اگر وہ اجازت دے دے تو ٹھیک، ورنہ اس کی رقم اسے واپس کردے۔

اور اگر اس نے دوبارہ معطی سے اجازت نہ لی، نہ اسے دے کر واپس لیا بلکہ اپنے پاس سے مدرسہ میں جمع کردیا یا اپنی اجرت یا کمیشن میں مجرا کرلیا تو یہ حق اللہ اور حق العبد دونوں میں گرفتار رہے گا۔ حق اللہ میں اس لیے کہ اللہ عزوجل کے حکم کی خلاف ورزی کرکے امانت میں خیانت کی۔ اور حق العبد میں اس لیے کہ بندے کے مال میں تعدی کی اور بغیر اس کی اجازت کے اپنے مصرف میں صرف کیا پھر اسے ادا نہ کیا۔ ہاں! اگر مدرسہ میں جمع کیا تو یہ اس کی طرف سے تبرع ہے جس کا ثواب پائے گا، مگر اس کی وجہ سے حق مسلم ادا نہ ہوگا۔

البتہ یہاں یہ گنجائش ہے کہ صاحب مال یا اس کے ورثہ کا پتہ نہ چلے تو قاضی اسلام یا اعلم علمائے بلد مرجع فتویٰ سے عرض حال کرے اور اس کی اجازت سے مدرسہ میں وہ رقم جمع کردے اور تائب ہوجائے۔ اگر ایسا کرلیا تو تعدی کے وبال سے بچ جائے گا، مگر خرچ کیے ہوئے مال کا تاوان تو اسے بہر حال ادا کرنا پڑے گا۔ اگر دنیا میں نہ ادا کرے گا تو عقبیٰ میں لامحالہ احکم الحاکمین جل وعلا اس سے دلا دے گا۔ اور ظاہر ہے کہ وہاں مال تو ہوگا نہیں اس لیے اس کی نیکیاں ہی صاحب حق کو دلائی جائیں گی اور اگر نیکیاں بھی ختم ہوجائیں تو پھر صاحب حق کے گناہ اس کے سر ڈالے جائیں گے۔

فتاویٰ ہندیہ کتاب الوقف میں ہے:

"فی فتاوىٰ أبی اللیث رحمه الله تعالیٰ: رجلٌ جمع مالاً من النّاس لینفقه فی بناء المسجد فأنفق من تلك الدراهم فی حاجته ثم ردّ بدلها فی نفقة المسجد لایسعه أن یفعل ذلك فان فعل فان عرف صاحب ذلك المال ردّ علیه أوسأله تجدید الاذن فیه وان لم یعرف صاحب المال استأذن الحاكم فیما یستعمله وان تعذّر علیه ذلك رجوت له فی الاستحسان أنْ ینفق مثل ذلك من ماله علی المسجد فیجوز لكن هذا واستئمارُ الحاكمِ یجب أن یكون فی رفع الوبال أما الضمان فواجب. كذا فی الذخیرة.
ویبتني علی هذا مسائل ابتلی بها أهل العلم والصلحاء. منها: العالم اذا سأل للفقراء أشیاء واختلط بعضها ببعض یصیر ضامنا لجمیع ذلك واذا أدّی

فتاویٰ ابو اللیث رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ میں ہے: ایک آدمی نے مسجد تعمیر کرنے کے لیے لوگوں سے چندہ لیا، پھر اس میں سے کچھ روپے اپنی ضرورت میں خرچ کرلیے اور بعد میں اس کا بدلہ مسجد کے خرچ میں ملا دیا۔ ایسا کرنا ناجائز ہے۔ اگر کوئی شخص ایسا کردے اور یہ معلوم ہو کہ وہ روپے کس نے دیے تھے تو یہ اس کا تاوان دے یا اس سے دوبارہ اجازت لے کر اتنے روپے مسجد میں دے دے اور اگر یہ معلوم نہ ہو کہ یہ روپے کس نے دیے تھے تو حاکمِ اسلام سے پوچھے اور جہاں وہ کہے، خرچ کرے۔ اور اگر یہ اس کے لیے ناممکن ہو تو وہ اتنے روپے اپنے پاس سے مسجد میں دے دے۔ امید ہے کہ یہ استحساناً اس کے لیے جائز ہوگا۔ لیکن یہ اور حاکم اسلام سے مشورہ کرنا دفعِ وبال کے لیے واجب ہے۔ اور تاوان تو بہر صورت لازم ہے۔ ایسا ہی ''ذخیرہ'' میں ہے۔

اور اس پر بہت سے ایسے مسائل کی بنیاد ہے جن میں علما وصلحا مبتلا ہیں۔ انھیں میں سے ایک مسئلہ یہ ہے کہ جب عالم فقرا کے لیے کچھ چیزیں لوگوں سے مانگے، پھر انھیں آپس میں ملا دے تو وہ ان ساری چیزوں کا ضامن ہوگا اور جب فقرا کو دے گا تو اپنے مال

صار مؤديا من مال نفسه ويصير ضامنا لهم ولا يجزيهم عن زكوتهم فيجب أن يستأذن الفقير ليأذن له بالقبض فيصير خالطا ماله بماله كذا في المحيط." اھ.(١)

سے دینے والا قرار پائے گا اور اس سے زکاۃ دینے والے کی زکاۃ ادا نہیں ہوگی۔ لہذا عامل کو (چندہ مانگنے سے پہلے) فقیر سے اجازت لینا ضروری ہے تاکہ وہ قبضہ کرنے کی اجازت دے دے۔ اس صورت میں (اگر ملا دے گا تو) فقیر کے مال کو اسی کے مال میں ملانے والا ہوگا۔ ایسا ہی "محیط" میں ہے۔ (م ساجد)

فقرا کے لیے زکاۃ کی رقم وصول کی اور سب کے مال کو ایک دوسرے سے ملا دیا تو تاوان اس لیے واجب ہوتا ہے کہ ایک کا مال دوسرے کے مال میں ملا دینا ہلاک کرنے کے حکم میں ہوتا ہے اور اس لیے زکاۃ بھی ادا نہیں ہوتی تو جب حقیقتاً کوئی شخص مثلاً سفیر مال زکاۃ کو اپنے مصرف میں خرچ کرلے گا تو یقیناً زکاۃ ادا نہ ہوگی، اور تاوان اس کے ذمہ لازم ہوگا۔

## خلاصۂ کلام

(۱) کمیشن مثلاً پچیس یا تیس فی صد پر زکاۃ، صدقات، عطیات کی وصولی کا معاہدہ شرعاً عقد اجارہ کی ایک خاص قسم "اجارہ علی العمل" ہے۔

(۲) اور یہ اجارہ دو وجوہ سے ناجائز و فاسد ہے۔ ایک اس وجہ سے کہ کام یعنی وصولی اور اجرت کی مقدار مجہول ہے۔ اور دوسری وجہ یہ ہے کہ یہ قفیز طحان کے معنی میں ہے اور دونوں ہی وجہیں مفسد اجارہ ہیں۔

(۳) مگر اس زمانے میں کمیشن پر چندے کا عام طور پر تعامل ہو چکا ہے، ساتھ ہی اس کی حاجت بھی متحقق ہے اس وجہ سے کمیشن کی شرط اب عقد اجارہ کے

(١) الفتاوى الهندية، كتاب الوقف، ص:٤٨٠-٤٨١، ج:٢، الباب الثاني عشر في الاوقاف التي يستغنى عنها.





موافق اور اجارہ جائز ہے۔ جیسے $\frac{۱}{۸}$ اجرت پر دلالی اور نصف کپڑے کے بدلے کپڑا بنوانے کی اجازت فقہا نے بوجہ تعامل و حاجت دی ہے۔

(۴) ہاں کمیشن پر وصولی کے لیے ضرورت شرعیہ متحقق نہیں ہے، نہ کبھی پہلے متحقق تھی۔

(۵) بہتر یہ ہے کہ کمیشن پر وصولی کے معاہدہ کے وقت یہ صراحت کر دی جائے کہ شرح کمیشن تو مثلاً وصولی کا بیس فی صد ہوگا، لیکن اجرت وصول کردہ رقم سے نہیں دی جائے گی۔ یہ صورت بالاتفاق جائز ہے اور اس کے جواز کے لیے تعامل و حاجت کی بھی کوئی حاجت نہیں۔

(۶) اس سے بھی مناسب تر صورت یہ تھی کہ قاضی اسلام کے ذریعہ "عامل شرعی" کا تقرر ہو اور وہ یہ خدمت انجام دے۔ مگر اس کے نفاذ میں دو دشواریاں ہیں۔

**ایک** یہ کہ قضاۃ کی کمی یا عدم تعین یا لامرکزیت کی وجہ سے تمام جگہوں پر عامل شرعی کا تقرر ہر جگہ نہ ہو سکے گا۔ جس کے باعث وہ مبتلاے آثام بھی ہو سکتا ہے۔

**دوسرے** عامل کا حق المحنت بہ قدر کفایت ہی دینے کی اجازت ہے جو ایک مقررہ تنخواہ کے درجے میں ہے اور اس میں کمیشن کی طرح غیر محدود نفع نہیں ہے۔ اس لیے مدارس کی وصولی سمٹ کر رہ جائے گی اور مدارس سخت خسارہ کے شکار ہوں گے۔ اس لیے اس کا نفاذ نہیں ہو سکتا۔

(۷) زکاۃ و صدقات در اصل فقرا و مساکین کا حق ہیں اور بوجہ ضرورت شرعیہ مدارس دینیہ میں انھیں صرف کرنے کی اجازت دی گئی ہے، اس لیے سفرا و محصلین کا کمیشن ان کی وصولی کا جائزہ لے کر اس حساب سے مقرر کرنا چاہیے کہ وہ کام کے دنوں میں ان کے اوسط اخراجات کے لیے کفایت کرے کہ ضرورت کا لحاظ ضرورت بھر ہوتا ہے، نیز یہ سفرا کام کے لحاظ سے عاملین کے درجے میں ہوتے ہیں اس کا بھی تقاضا یہی ہے کہ انھیں کمیشن بہ قدر کفایت ملے یا کچھ زیادہ، اس سے بہت

زیادہ کی اجازت نہیں ہوسکتی۔
رمضان المبارک کے موسم میں اخراجات نسبۃً بہت بڑھ جاتے ہیں پھر بھی ایک متوسط درجے کے آدمی کا خرچ دس ہزار روپے سے ہرگز زیادہ نہیں ہوسکتا اور اوسط خرچ تو پانچ، چھ ہزار روپے سے تجاوز نہ کرے گا، اس لیے شرح کمیشن طے کرتے وقت اس کا لحاظ واجب ہے۔

(۸) محصل پر واجب ہے کہ وصول کردہ رقم سے کچھ بھی اپنے استعمال میں نہ لائے۔حتیٰ کہ اپنے کرایے میں بھی صرف نہ کرے، نہ اسے اپنے حق المحنت میں وضع کرے کہ یہ امانت میں خیانت اور مال مسلم میں تعدی ہوگی جس کے باعث وہ حق اللہ وحق العبد میں گرفتار و مستحق عذاب نار ہوگا۔ساتھ ہی اس پر فرض ہوگا کہ صاحب مال کو تاوان دے۔ نیز اسے بتائے کہ اس کی زکاۃ ادا نہیں ہوسکی ہے، وہ ادا کردے یا اسے واپس کردے تاکہ وہ مدرسہ تک پہنچادے یا کم ازکم اس سے یہ اجازت لے کہ یہ اپنے پاس سے اس کی طرف سے جمع کردے۔

(۹) جس نے اس طرح کی رقم سے کچھ بھی خرچ کیا ہو اور مالک کو اس کا تاوان نہ دے، نہ بہ طور مذکور اس سے اجازت لے تو قیامت کے دن اس کے باعث وہ عنداللہ ماخوذ ہوگا۔ اس لیے ایسے شخص پر واجب ہے کہ دنیا میں ہی ارباب اموال اور وہ نہ ہوں تو ان کے ورثہ سے اپنا معاملہ صاف کرالے تاکہ وہ اپنی زکاۃ وصدقۂ فطر ادا کرلیں اور یہ مواخذۂ اخروی سے محفوظ ہوجائے۔ واللہ تعالیٰ اعلم۔

کتبــــــــــــــــــــہ محمد نظام الدین الرضوی
خادم الافتاء بدار العلوم الاشرفیة مصباح العلوم
مبارکفور

# مصنف کی تصانیف

۱۔ عصمت انبیا (سیرت انبیا کا اہم ترین باب)

۲۔ جدید بینک کاری اور اسلام (چاروں مذاہب کی روشنی میں دنیا کے بینکوں کے احکام)

۳۔ شیر بازار کے مسائل (اپنے موضوع پر اولین تحقیقی کتاب)

۴۔ اسلام کے سات بنیادی اصول (جن کی بنیاد پر اسلام ہر دور میں عالم انسانی کی رہنمائی کرتا ہے)

۵۔ لاؤڈ اسپیکر کا شرعی حکم (ایک اہم تحقیق)

۶۔ مشینی ذبیحہ، مذاہب اربعہ کی روشنی میں

۷۔ تحصیل صدقات پر کمیشن کا حکم

۸۔ دو ملکوں کی کرنسیوں کا تبادلہ و حوالہ (جن کے احکام سے آگاہی آج سب کے لئے ضروری)

۹۔ دکانوں، مکانوں کے دوامی اجارہ، پٹہ اور پگڑی کے مسائل

۱۰۔ خاندانی منصوبہ بندی اور اسلام

۱۱۔ انسانی خون سے علاج کا شرعی حکم

۱۲۔ ایک نشست میں تین طلاق کا شرعی حکم

۱۳۔ خسر، بہو کے رشتے کا احترام اسلام کی نگاہ میں

۱۴۔ فقہ حنفی کے چند مسائل پر شبہات کا ازالہ

۱۵۔ عظمت والدین

۱۶۔ مبارک راتیں

MAKTABA BURHANE MILLAT
Ashrafia Mubarakpur
Distt. Azamgarh (U.P.)

RS 30.00